بالکل حاجت نہیں ہے۔

**ایک ہی صف میں کھڑے ہوگئے محمود و ایاز** | میں آپ سے یہ دریافت کرتا ہوں کہ اگر آپ بڑے حاکم ہوگئے، اگر آپ وزیر ہوگئے، اگر آپ وزیرِ اعظم ہوگئے، اگر آپ صدر ہوگئے تو آپ کی شان میں یہ فرق آتا ہے لیکن آپ نے امریکہ کے صدر کو دیکھا ہوگا، اسکی کتنی بڑی شخصیت ہے! لیکن جب وہ ہندوستان آیا ہے تو اتوار کے دن وہ آگرہ کے اندر تھا، وہاں اس کے لئے گرجا میں انتظام کیا گیا اور وہ وہاں گیا۔ برطانیہ کی موجودہ ملکہ اور اس کا شوہر دونوں جب پاکستان آئے ہیں تو اتوار کے دن پشاور کے اندر تھے، وہاں ان کیلئے سرکاری طور پر گرجا میں جانے کا پروگرام تھا، اب آپ مجھے بتایئے کہ گرجا میں جانے سے ان کی شان میں کوئی فرق آیا؟ اگر اتنے بڑے ہونے کے باوجود بھی ان کی شان میں فرق نہیں آیا تو معاف کیجئے ہماری اور آپ کی شان ہی کیا ہے جس کے اندر فرق آتا ہے۔

**جمعہ کی تعطیل** | بعض لوگ جب ذرا اونچے درجے کے افسر ہوجاتے ہیں تو بیٹھے ہوئے کام کرتے رہتے ہیں ادھر نماز ہوتی رہتی ہے، اور بہت سے ماتحت ان کی وجہ سے رُکے رہتے ہیں لیکن وہ یہ نہیں سوچتے کہ میں تو خود نماز نہیں پڑھتا ہوں ساتھ ساتھ دوسروں کیلئے بھی نماز سے رکاوٹ بن رہا ہوں۔ اسی لئے ہمیشہ سے مسلمانوں کا یہ فیصلہ رہا ہے کہ جمعہ کا دن تعطیل اور چھٹی کا دن ہے۔ کاروبار بھی بند، دفاتر بھی بند اور وہ تمام مصروفیتیں بند جو نماز میں حارج ہوتی ہوں۔ رکاوٹ بنتی ہوں۔ کیونکہ قرآن کریم نے کہا ہے "فَاسْعَوْا اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ وَذَرُوا الْبَیْعَ" تم وہ تمام کاروبار اور مشغلے ترک کردو جو سعی الیٰ ذکر اللہ میں رکاوٹ بنتے ہوں۔ سی لئے پاکستان کے اندر ہمیشہ سے مسلمانوں کا یہ مطالبہ رہا ہے کہ چھٹی بجائے اتوار کے دن کے جمعہ کے دن ہونی چاہیے۔

**مانعِ بیع اذان** | بہرحال: جس اذان سے کاروبار اور دیگر تمام چیزیں حرام ہوجاتی ہیں

وہ کون سی اذان ہے؟ علماء نے لکھا ہے کہ آیت میں اذان سے مراد وہ پہلی اذان ہے جو بارہ یا ساڑھے بارہ بجے دی جاتی ہے۔ لیکن امت میں جب اختلاف ہوتا ہے تو وہ رحمت بن جاتا ہے۔ بعض ائمہ مجتہدین نے فرمایا کہ جس اذان سے کاروبار بند ہوجاتا ہے وہ دوسری اذان جس سے خطبہ کا آغاز ہوتا ہے جسکا مطلب یہ ہے کہ اس میں کچھ گنجائش نکلتی ہے۔ مگر تقویٰ کا تقاضہ یہ ہے کہ جب کسی مسئلہ میں علماء کے درمیان اختلاف ہو تو وہ پہلو اختیار کرنا چاہئے جو احتیاط کے مطابق ہو۔ اور احتیاط اسی میں ہے کہ اذان سے پہلی اذان مراد لی جائے اگرچہ فائدہ اٹھانے کیلئے تو دوسرے قول سے بھی فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

**حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا تقویٰ** ایک واقعہ مجھے یاد آگیا۔ حضرت مولانا تھانوی رحمہ اللہ علیہ کو آخری زمانہ میں دستوں کی بیماری ہوگئی تھی۔ اکثر ان کو اجابت ہوتی رہتی تھی۔ اور اسکی وجہ سے تقریباً دس دس بارہ بارہ دن میں خانقاہ میں تشریف لے جاتے تھے، بہت سے لوگ دور دراز سے آکر وہاں ٹھہرے ہوئے ہوتے تھے، انہوں نے کہا، حضرت! یہیں پر بیت الخلاء کا انتظام ہے اور بیماری کے زمانے میں خانقاہ ہی میں رہیں تو بہتر ہوگا۔ ہماری یہی خواہش ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ خود میرا جی بھی یہی چاہتا ہے لیکن یہاں پر بیت الخلاء فاصلہ پر ہے اور مجھ میں بار بار وہاں جانے کی تحمل نہیں ہے۔ لوگوں نے کہا، حضرت! یہ مسجد تو آپ ہی کے زیر انتظام ہے، اس کے جو استنجاء خانے ہیں ان کو اپنی ضرورت کیلئے بیت الخلاء میں تبدیل کرلیجئے؟ فرمانے لگے کہ یہ بات تو علماء سے پوچھنی پڑے گی کہ آیا یہ میرے لئے جائز ہے یا نہیں! حالانکہ مولانا خود بہت بڑے عالم تھے۔ لوگوں نے کہا کہ حضرت! آپ کی مجلس میں بڑے بڑے علماء بیٹھے ہوئے ہیں، حضرت مفتی محمد شفیع صاحب بھی موجود ہیں، آپ خود بڑے مفتی ہیں آپ حضرت مفتی صاحب سے دریافت فرمالیں۔۔۔ مولانا نے فرمایا کہ مرید کا فتویٰ شیخ کے حق میں

معتبر نہیں ہے۔ اور وہ مجھ سے بیعت ہوئے ہیں انکو مجھ سے محبت ہے لہٰذا ہو سکتا ہے کہ ان کی رائے میں انکی محبت کا دخل ہوجائے اور بات تقویٰ کی راہ سے ہٹ جائے۔ اس لئے ان سے استفادہ نہیں کرنا چاہئے غیروں سے کرنا چاہئے۔

**احتیاط کا پہلو** تو میں یہ عرض کررہا تھا کہ تقویٰ اور احتیاط کا تقاضہ یہی ہے کہ مذکورہ آیت میں اذان سے مراد پہلی اذان لیں اسی سے تمام مشاغل اور کاروبار کو حرام قرار دیں۔ بلکہ بعض فقہاء نے تو یہاں تک کہا ہے کہ اس اذان کے بعد جو کاروبار کیا جائے گا وہ ازروئے شرع درست ہی نہیں ہوگا۔ مثلاً کسی نے اذان کے بعد بکرا خریدا تو فرمایا کہ نہ بیچنے والے کی ملکیت میں قیمت جاتی ہے اور نہ خریدنے والے کی ملکیت میں وہ بکرا جاتا ہے۔ اگرچہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ یہ فرماتے ہیں کہ معاملہ تو ازروئے شرع درست ہوجائے گا البتہ بیچنے والا اور خریدار دونوں گنہگار ہوں گے۔ اس لئے ہمارے اور آپ کے اوپر ضروری ہے کہ ہم اس کا خاص اہتمام کریں۔

یہ چند باتیں تھیں جو عرض کی گئیں اس سلسلہ کی بعض باتیں اور رہ گئی ہیں جو انشاء اللہ پھر عرض کی جائیں گی۔ وقت ختم ہوگیا ہے۔ دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں اور آپ کو سب کو عمل کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

اللھم ارنا الحق حقا وارزقنا اتباعه
وارنا الباطل باطلا وارزقنا اجتنابه اللھم
صلی علی سیدنا ومولینا محمد صلوٰۃ تنجینا
بھا من جمیع الاھوال والافات، وتقضی لنا بھا

الحاجات، وتطهرنا بها من جميع السيئات، وترفعنا
بها اعلى الدرجات، وتبلغنا بها اقصى الغايات،
من جميع الخيرات في الحيوة وبعد الممات،
انک علی کل شئ قدیر برحمتک
یا ارحم الراحمین۔



کامل درجہ کا عمل وہ ہے جس میں خدا اور مخلوق دونوں کے تقاضے ایک ساتھ پورے ہوں۔ ہمارے اور آپ کے اور نبی کے عمل میں یہی فرق ہے۔ معاف کیجیے گا! ہماری اور آپ کی مثال اس شخص کی سی ہے جو صرف ایک آنکھ سے دیکھتا ہے۔ جب ہم بیوی بچوں کا حق ادا کرنے کیلئے کمائی میں لگ جاتے ہیں تو بس! کمائی میں لگ گئے۔ نماز غائب، تلاوت غائب، روزہ غائب، رمضان غائب۔ دین سے ہٹ کر مکمل طور پر دنیا کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں۔ اور جب ہم دین کی طرف متوجہ ہوتے ہیں تو پھر حقوق العباد کا کوئی خیال ہمیں نہیں رہتا۔ بعض عورتیں شکایت کرتی ہیں کہ ان کے شوہر بڑے دیندار ہیں لیکن بغیر اطلاع کئے ہوئے گھر سے غائب رہتے ہیں۔ ساری رات نہیں آتے۔ گھر والے دروازہ کھولے ہوئے ان کے انتظار میں بیٹھے رہتے ہیں۔ یاد رکھیے! یہ دینداری نہیں ہے، یہ سرکار دو عالم ﷺ کا طرز عمل نہیں ہے۔



# مقامِ نبوت وولایت



اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِيْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ وَنُؤْمِنُ بِهٖ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْهِ
وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا
وَمِنْ سَيِّاٰتِ اَعْمَالِنَا مَنْ يَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا
مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ يُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ
وَنَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ
لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا
عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

اَمَّا بَعْدُ۔ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ فَمَآ اَنْتَ بِمَلُوْمٍ ﴿۵۴﴾
وَّذَكِّرْ فَاِنَّ الذِّكْرٰى تَنْفَعُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۵۵﴾

سُوْرَةُ الذّٰرِيٰتِ

صَدَقَ اللّٰهُ مَوْلَانَا الْعَظِیْمِ وَصَدَقَ رَسُوْلُهُ النَّبِیُّ الْكَرِیْمُ وَنَحْنُ عَلٰى ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِیْنَ وَالشَّاكِرِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ

بزرگانِ محترم اور برادرانِ عزیز! سورہ ذٰریٰت کے سلسلے میں گذشتہ اور گذشتہ سے پیوستہ جمعہ میں یہ مضامین پیش کیے گئے تھے کہ اس سورہ میں اللہ تعالیٰ نے مختصر طور پر ان قوموں کا حال بیان کیا ہے جنہوں نے اللہ اور اسکے رسول کی نافرمانی اور مخالفت کی، اللہ کے ساتھ شرک کیا اور رسول کے ساتھ نافرمانی اور بغاوت کی۔ ان لوگوں میں سے اللہ تعالیٰ نے خاص طور پر قومِ لوط اور قومِ فرعون اور قومِ عاد و قومِ ثمود کے واقعات بیان کئے، اور جب ان کی تباہی کا نقشہ آپ کے سامنے پیش کر دیا گیا تو اب قرآن نے یہ کہا کہ دیکھو! حق کے راستے پر آجاؤ اور وہ راستہ توحید و رسالت کا راستہ ہے۔ چنانچہ سب سے پہلے توحید کا مضمون بیان کیا گیا فرمایا کہ

وَلَا تَجْعَلُوْا مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ۔ پھر رسالت کا مضمون بیان کیا گیا کہ رسول کی اطاعت کرو، فرمانبرداری کرو اور انکے ساتھ گستاخی کا برتاؤ نہ کرو لیکن جیسا کہ قرآن کریم نے کہا کہ یہ لوگ ہر نبی اور ہر پیغمبر کے متعلق یہ کہتے رہے کہ یا تو یہ مجنون ہیں یا جادوگر ہیں۔

**الزام کیلئے قرینہ چاہیئے** میں نے گذشتہ جمعہ یہ عرض کیا تھا کہ آدمی کو الزام دیتے ہوئے بھی کچھ لحاظ ہونا چاہیئے۔ اگر خوشی کی کوئی خبر سن کر آپ رونے لگیں یا غم کی کوئی خبر سن کر آپ خوشی کے مارے رقص کرنے لگیں تو ساری دنیا ملکر یہ کہے گی کہ ان کا دماغی توازن صحیح نہیں ہے، یہ دیوانہ ہے۔ کیونکہ خوشی کی بات پر خوش ہونا اور غم کی بات پر غمگین ہونا یہ اس بات کی نشانی ہے کہ اس کے احساسات صحیح کام کررہے ہیں۔ اور جب کسی کے احساسات صحیح صحیح کام کررہے ہوں تو اس پر کوئی الزام دینے کا جواز نہیں رہتا

**اخلاق نبوی ﷺ کی عظمت** جو لوگ حضور اکرم ﷺ کو نعوذ باللہ مجنون کہتے تھے اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں انکی تردید ان الفاظ میں فرمائی ہے فرمایا کہ۔

انک لعلٰی خلق عظیم

اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا "کان خلقہ القران"

یعنی سرکار دوعالم ﷺ کی پوری حیات طیبہ اور آپ کے کریمانہ اخلاق وہی ہیں جو قرآن میں بیان کئے گئے ہیں۔ تو آپ ایمانداری سے بتایئے کہ جن کے کریمانہ اخلاق بہت اعلیٰ ہوں اور اخلاق کا مطلب یہ ہے کہ ہر چیز اپنے اپنے محل میں ہو۔ خوشی اپنے محل میں ہو اور غمی اپنے محل میں ہو تو کون ایسا پاگل ہوگا جو ان پر الزام لگائیے گا؟

**فرزند سالتماب ﷺ کی وفات** حدیث میں آتا ہے کہ آپ ﷺ کے ایک صاحبزادے جو حضرت ماریہ قبطیہؓ سے تھے جنکا نام حدیث میں ابراہیم بیان کیا گیا ہے۔ عرب کے دستور کے مطابق جب ان کو کسی گھرانے کے اندر تربیت اور پرورش کے لئے دے دیا گیا تھا تو اچانک ان کی طبیعت خراب ہوگئی۔ نزع کا عالم طاری ہوگیا۔ خبر دینے والے نے حضور ﷺ کو خبر دی کہ صاحبزادے کی حالت نازک ہے آپ فوراً تشریف لے چلیں۔ حضور ﷺ تشریف لے گئے اور جاکر آپ ﷺ نے

صاحبزادے کو گود میں لیا۔ آپکی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے ہیں اور آپ ﷺ فرمارہے ہیں۔ انا بفراقک یا ابراھیم لمحزونون(۱)

اے ابراہیم! میں تمہاری جدائی سے بڑا غمزدہ ہوں، حضرت عبد الرحمن بن عوفؓ حضور ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے ہیں پوچھتے ہیں کہ یارسول اللہ ﷺ! آپؐ تو نبی ہیں، آپؐ تو پیغمبر ہیں، آپ بھی روتے ہیں؟ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ یہ میرا لخت جگر ہے، یہ میرا بیٹا ہے، اسکی جدائی پر اتنا غم ہونا کہ آنکھوں سے آنسو نکل آئیں یہ جدا ہونے والے بیٹے کا حق ہے جو مجھے ادا کرنا ہے۔

**امت کے لئے سبق** جسکا مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ نے لوگوں کو یہ بتادیا کہ اس وقت یہاں دو حق جمع ہیں، ایک حق اللہ کا ہے، اور ایک جدا حق ہونے والے بیٹے کا ہے، اللہ کا حق یہ ہے کہ کوئی ایسی بات زبان سے نہ نکالی جائے جو اللہ کی مشیت ورضا کے خلاف ہو اور جدا ہونے والے بیٹے کا حق یہ ہے کہ اس کی جدائیگی پر آنکھوں سے آنسو نکل آئے۔

تو یہ نبوت کا کمال ہے کہ ایک ہی وقت میں آپ ﷺ نے مخلوق کا حق بھی ادا کیا اور خالق کا حق بھی ادا کیا۔ ایسے موقع پر ہمارے اندر جو بڑے بڑے صاحب کمال لوگ ہیں ان کے اندر بھی " بمصداق حفظت شیئا و غابت عنک اشیاء " کے عام طور پر کمزوری ہوتی ہے، انہیں ایک چیز نظر آتی ہے اور بہت سی چیزیں نظروں سے غائب ہوجاتی ہیں۔ لیکن نبی کی شان یہ نہیں ہے۔

تو میں عرض یہ کررہا تھا کہ رونے کی بات پر رونا یہ اس بات کی نشانی ہے کہ احساسات صحیح صحیح کام کررہے ہیں لیکن اگر اس حالت میں کوئی خوش ہو تو کہا جائے گا کہ بھائی! عجیب بات ہے! انکا دماغی توازن ٹھیک نہیں معلوم ہوتا ہے۔

(۱) بخاری شریف / ۱۲۲۰، مسلم شریف / ۴۲۷۹، ابوداؤد / ۲۷۱۹، مسند احمد / ۱۲۵۳۳

## حضرت فضیل بن عیاض علیہ الرحمہ کی سرگذشت

حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس موقعہ پر ایک ولی حضرت فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ علیہ کا واقعہ بیان کیا ہے۔ یہ سلسلہ چشتیہ کے بہت بڑے بزرگ اور ولی اللہ ہیں۔ لیکن ان کی جوانی کا زمانہ بے انتہا لاپروائی میں گذرا۔ چوروں کے ساتھ رہتے تھے، چوری کرتے اور ڈاکہ ڈالتے تھے۔ ایک مرتبہ کسی نوجوان لڑکی کو دیکھکر اس پر فریفتہ ہوگئے اور اعلان کردیا کہ آج اس زندہ مال میں ڈاکہ ڈالا جائے گا۔ لوگ سب کے سب سہم گئے کہ آج ہماری جان محفوظ نہیں ہے۔

حضرت فضیل بن عیاضؒ اپنے ارادے کے مطابق مکانوں کی چھتوں کے اوپر سے پھلانگتے ہوئے اس مکان میں جانے کی کوشش کر رہے ہیں، جس میں لڑکی رہتی تھی۔ رات کا وقت ہے، بالکل سناٹا چھایا ہوا ہے۔ خدا کی شان دیکھئے کہ اللہ کا ایک بندہ قرآن کریم کی تلاوت کر رہا ہے ان کے کان میں آواز آئی جس سے یہ سمجھے کہ شاید کوئی میرے خلاف باتیں کر رہا ہے انہوں نے اس آواز کی طرف کان لگایا۔ بس! کان لگانا تھا کہ پڑھنے والے نے یہ آیت تلاوت کی۔

اَلَمْ يَاْنِ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ وَمَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ

اس آیت کا ترجمہ یہ ہے کہ کیا ابھی وہ وقت نہیں آیا کہ تیرا دل اللہ کے ذکر کے آگے جھک جائے بس! یہ سننا تھا کہ دل گھبرا گیا، ایسا معلوم ہوا کہ جیسے یہ آیت ابھی ابھی اللہ تعالیٰ نے فضیل بن عیاض کیلئے ہی نازل فرمائی ہے۔ فوراً بے اختیار ان کی زبان سے یہ جملہ نکلا۔ "بلی یارب قدان" ہاں! اے میرے پروردگار! وقت آگیا، میرا دل جھک گیا، اور اب میں توبہ کرتا ہوں کہ آئندہ سے کوئی گناہ نہیں کروں گا۔ اور لکھا ہے کہ اتنا روئے کہ فرشِ زمین آنسوؤں سے تر ہوگیا۔ اللہ کے یہاں

صرف یہی نہیں کہ انکی توبہ قبول ہوئی بلکہ اللہ نے ان کو ولایت کا مرتبہ عطا فرمایا۔

**حضرت فضیل بن عیاضؒ توبہ کے بعد**

اس واقعہ کے بعد تیس (۳۰) سال تک حضرت فضیل بن عیاضؒ زندہ رہے لیکن دیکھنے والوں نے یہ کہا کہ اس تیس سال کے عرصہ میں ہم نے کبھی انکو مسکراتے نہیں دیکھا، اپنی پرانی زندگی کا انہیں اتنا غم، اتنا رنج اور اتنا صدمہ تھا کہ کبھی ان کو ہنسی نہیں آتی تھی، ہر وقت یہ خیال رہتا تھا کہ میری پرانی زندگی کو اللہ کیسے معاف کرے گا اور کس طریقے پر میری توبہ قبول کرے گا۔

بہرحال؛ اللہ تعالیٰ نے ان کو ولایت کا مرتبہ عطا فرمایا، یہ سلسلہ چشتیہ کے بڑے بزرگ اور ولی تھے۔ ان کا بھی ایک عمل آپ کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ لیکن پہلے آپ رسول اللہ ﷺ کا عمل اپنے سامنے رکھئے کہ صاحبزادے کا انتقال ہو رہا ہے، آپ انہیں گود میں لیکر بیٹھے ہوئے رو رہے ہیں، آنکھوں سے آنسو بہہ رہا ہے۔ اور آپ فرما رہے ہیں۔ انا بفراقک یا ابراهیم لمحزونون

اے ابراہیم؛ ہم تیری جدائی سے بڑے غمزدہ ہیں۔ اب آپ دوسری طرف ایک ولی کا نمونہ اپنے سامنے رکھئے۔

**حضرت فضیلؒ کا ایک انوکھا واقعہ**

حضرت فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ علیہ کا ایک جوان اور اکلوتے بیٹے کا انتقال ہو گیا، جوان میں نے اس لئے کہا کہ موت کا صدمہ تو خیر سبھی کو ہوتا ہے لیکن جوانی کی موت کا صدمہ انتہائی سخت ہوتا ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ "این ماتم سخت است کہ گویند جواں موت"

یہ بہت سخت ماتم ہے۔ حضرت فضیل بن عیاضؒ کے جوان بیٹے کا انتقال ہوا، کسی خبر دینے والے نے خبر دی کہ آپکے بیٹے کا انتقال ہو گیا۔ انہوں نے سن کر فرمایا؛ الحمد اللہ؛ آنکھوں سے آنسو نہیں بہہ رہے ہیں، کوئی اور جملہ زبان پر نہیں ہے۔ بس "الحمد اللہ" کا جملہ کہا اور فرمایا کہ جب غسل دے کر اسکی میت

کو لے جاؤ تو مجھے اسکی شکل دکھا دینا میں بڑھاپے کی وجہ سے وہاں جانے سے معذور ہوں۔

چنانچہ جب تجہیز و تکفین ہو گئی تو لوگ بیٹے کی میت کو باپ کے پاس لائے۔ اب دیکھئے اور بھی تعجب کی بات ہے۔ بیٹے کی شکل دیکھی اور مسکرا کر فرما رہے ہیں۔ اللہ کی امانت اللہ کے حوالے۔ اللہ کی امانت اللہ کے حوالے۔

**اسوہ رسول ﷺ ہی معیار اتباع ہے**

اب آپ بتائیے! ایک نمونہ عمل آپ کے سامنے حضرت فضیل بن عیاض کا ہے جو ولی ہیں اور ایک نمونہ عمل آپ کے سامنے سرکار دو عالم ﷺ کا ہے۔ ان دونوں نمونوں میں سے کونسا نمونہ بہتر ہے؟ اگر کوئی آدمی یہ کہے کہ صاحب! ہمیں تو فضیل بن عیاض کا نمونہ بہتر معلوم ہوتا ہے کیونکہ انہوں نے جوان اور اکلوتے بیٹے کی موت کی خبر سن کر "الحمد اللہ" کہا ہے۔ وہ راضی برضا ہیں۔ اسکا یہ کہنا ہرگز درست نہیں ہو سکتا۔

**نبی کا ہر عمل معیاری اور کامل ہوتا ہے**

یاد رکھئے! صرف یہی نہیں کہ نبی کا ہر عمل درجہ کمال پر ہوتا ہے بلکہ نبی کا عمل معیار کمال بھی ہے۔ معیارِ کمال کا مطلب یہ ہے کہ نبی کے ہر عمل کی ہو بہو نقل اتارو۔ اگر آگے بڑھو گے تب بھی ناقص، اور اگر پیچھے رہو گے تب بھی ناقص۔ سرکار دو عالم ﷺ معیارِ کمال ہیں آپ کے نمونے سے کردار کو ناپا جاتا ہے، جسکا کردار آپ ﷺ کے عمل سے ملتا ہے وہ کامل ہے اور جسکا کردار آپ ﷺ کے عمل سے نہیں ملتا ہے وہ ناقص ہے۔ خواہ وہ کردار ولی کا ہو، خواہ قطب کا ہو، خواہ غوث کا ہو، خواہ ابدال کا ہو۔

جسکا مطلب یہ ہے کہ حضرت فضیل بن عیاض جو ولی ہیں ان کا عمل کم درجہ کا ہے اور سرکار دو عالم ﷺ کا عمل کامل درجہ کا ہے اور یہ کوئی بحث نہیں ہے۔ الحمد اللہ تمام مسلمانوں کو یہ معلوم ہے کہ نبی کا درجہ بڑا ہے یا ولی کا درجہ بڑا ہے۔ ظاہر ہے کہ جو نبی کا نمونۂ عمل ہے وہ کامل ترین ہوگا۔

**مولانا رومیؒ کا مقام** حضرت سلطان العارفین مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ نے اس مسئلہ کو اور بھی واضح کردیا کہ نبی کا درجہ بڑا ہے یا ولی کا درجہ بڑا ہے۔ مولانا رومیؒ کا جب جلوس نکلتا تھا تو بہت سے علماء پیچھے پیچھے ہوتے تھے اور گھوڑوں، گدھوں، اور خچروں کے اوپر کتابیں لدی ہوئی ہوتی تھیں۔ بڑا شاہانہ جلوس ہوتا تھا کیونکہ ان کے زمانہ میں ان کے پائے کا کوئی عالم ہی نہیں تھا۔ حضرت شمس تبریزؒ آپ کے شیخ اور پیر ہیں۔ یہ علم کتابی کے عالم نہیں ہیں لیکن سلوک و معرفت کے تمام راستے طے کئے ہوئے ہیں اور مولانا جلال الدین رومیؒ کے سینے میں کتب خانے کے کتب خانے محفوظ ہیں۔ حضرت شمس تبریزؒ پیر ہیں اور پیر بھی ایسے ہیں کہ جنکے بارے میں خود مولانا رومیؒ اقرار کرتے ہوئے کہتے ہیں۔ فرمایا کہ ؎

مولوی ہرگز نہ شد مولائے روم
تا غلام شمس تبریزی نہ شد

جب تک میں شمس تبریزیؒ کا غلام نہیں ہوگیا حقیقت یہ ہے کہ اس وقت تک مجھے علم کا ذائقہ نہیں آیا۔

**رومیؒ و تبریزیؒ کی ملاقات** مشہور واقعہ ہے کہ ایک دفعہ مولانا رومیؒ کا جلوس جارہا تھا اور یہ بیچارے اللہ والے درویش حضرت شمس تبریزؒ کسی دودھ والے دوکان پر بیٹھے ہوئے تھے۔ شور کی ایک آواز آئی۔ دودھ والے سے پوچھا کہ شور کی آواز کہاں سے آرہی ہے؟ اس نے کہا کہ مولانا جلال الدین رومیؒ کا جلوس آرہا ہے! کہا: ہاں جلوس نکلتا ہے؟ وہ کہنے لگا: ارے صاحب! کوئی ایسا ویسا جلوس نکلتا ہے، پیچھے علماء و مشائخ ہوتے ہیں، کتب خانہ ہوتا ہے، بڑے شاندار طریقے سے ان کا جلوس نکلتا ہے۔ حضرت شمس تبریزؒ فرمانے لگے۔ آج ہم بھی انکا جلوس دیکھیں گے اور دکان سے نیچے اتر کر کھڑے ہوگئے۔ دیکھا کہ مولانا جلال الدین رومیؒ کی سواری آرہی ہے۔ جب مولانا

قریب آگئے تو حضرت شمس تبریزؒ نے ان کے گھوڑے کی لگام پکڑ لیا اور کہا کہ فقیر کا ایک سوال ہے اسے حل کر کے جاؤ۔ مولانا رومیؒ بڑے زبردست جید عالم تھے۔ ہر وقت اسکی تلاش میں رہتے تھے کہ کوئی سوال کرے۔ میں اس کے جواب میں علم کا دریا بہادوں۔ فرمایا۔ سوال کرو کیا سوال کرنا چاہتے ہو؟ لوگ حیران ہیں کہ سر بازار ایک شخص جو بظاہر علمِ کتابی کا عالم بھی نہیں ہے لگام پکڑ کے کھڑا ہو گیا ہے اور مولانا جلال الدین رومیؒ سے کہہ رہا ہے کہ آپ میرے سوال کا جواب دیں۔

**حضرت شمس تبریزیؒ کا سوال اور مولانا رومی کا جواب**

سوال یہ کیا کہ نبی کا درجہ بڑا ہے یا ولی کا؟ مولانا جلال الدین رومیؒ کو بہت غصہ آگیا کہ اتنے بڑے عالم سے وہ سوال کیا جو اگر پرائمری اسکول (PRIMARY SCHOOL) کے لڑکے سے بھی کرتے تو جواب مل جاتا۔ کون مسلمان ہے جو اس بات کو نہیں جانتا؟ انہوں نے بڑی حقارت کے ساتھ دیکھا اور فرمایا کہ یہ بات تو سب کو معلوم ہے کہ نبی کا درجہ بڑا ہے۔ ولی کا درجہ چھوٹا ہے۔ اور فرمایا کہ نبی کی مثال ایسی ہے جیسا کہ عالیشان محل ہے اور ولی کی مثال ایسی ہے جیسے اس محل کا ایک روم (ROOM) ایک کمرہ یعنی ولایت۔ نبوت کے محل کا ایک کمرہ ہے۔ نبوت سارے محل پر حاوی ہے اور ولایت ایک کمرہ تک محدود ہے۔

**رومیؒ کے جواب پر تبریزیؒ کا اعتراض**

حضرت شمس تبریزؒ نے فرمایا کہ اس جواب پر ایک اعتراض ہے اسے حل کر دیجئے۔ پوچھا۔ کیا اعتراض ہے؟ فرمایا کہ سرکار دوعالم ﷺ نبی ہیں اور حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ ولی ہیں۔ اب میں دونوں کے اقوال آپ کے سامنے پیش کرتا ہوں۔ آپ مجھے سمجھا دیجئے! سرکار دوعالم ﷺ نبی ہوتے ہوئے فرماتے ہیں۔ "ما عرفناک حق معرفتک"
اللہ نے مجھے معرفت کی دولت عطا کی ہے مگر میں نے حقِ معرفت ادا نہیں کیا

ہے۔ یہ تو نبی کا قول ہے اور حضرت شیخ عبد القادر جیلانیؒ بغداد کی مسجد کے منبر پر کھڑے ہوکر فرماتے ہیں "اولیائی تحت قبائی لایعرفه سوائی۔۔

جسکا مطلب یہ ہے کہ اللہ نے مجھے اتنی معرفت دی ہے کہ کسی کو نہیں دی ہے۔ تو نبی کہتے ہیں کہ حق معرفت ادا نہیں کیا اور ولی کہتے ہیں کہ اللہ نے مجھے حق معرفت اتنا دیا کہ کسی کو اتنا نہیں دیا۔ جسکا مطلب یہ ہے کہ ولی کی معرفت زیادہ ہے۔ تو پھر آپ کیسے کہتے کہ نبی کا درجہ بڑا ہے؟

**مولانا رومیؒ کا تحقیقی جواب** مولانا جلال الدین رومی رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس سوال کے بعد میرا بدن کانپ اٹھا، کیونکہ یہ معمولی سوال نہیں تھا۔ پھر میں نے اپنے آپ کو قابو میں کرتے ہوئے یہ جواب دیا کہ جس طرح نبی کا درجہ بڑا ہوتا ہے اسی طرح نبی کی معرفت کا برتن بھی بڑا ہوتا ہے اور جس طرح ولی کا درجہ چھوٹا ہوتا ہے اسی طرح اسکی معرفت کا برتن بھی چھوٹا ہوتا ہے۔ فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ ولی کو معرفت عطا فرماتے ہیں اور اسکا برتن بھر جاتا ہے تو وہ کہتا ہے کہ میرا برتن چھلکنے لگا۔ لیکن نبی اگر معرفت کے سمندر کے سمندر بھی چڑھا جائیں تو ان کا برتن اتنا بڑا ہے کہ وہ نہیں بھرتا۔ لہذا وہ یہی کہیں گے کہ حق معرفت ادا نہیں کیا۔

**حضرت شمس تبریزیؒ کی کرامت** مولانا جلال الدین رومیؒ کے اس جواب پر شمس تبریزیؒ چیخ مار کر بے ہوش ہوگئے۔ مولانا رومیؒ نے طالب علموں سے کہا انہیں اٹھا کر مدرسہ پہنچادو۔ ابھی تک انہیں یہی نہیں معلوم کہ یہ کون ہیں۔ حضرت شمس تبریز کو مدرسہ پہنچادیا گیا۔ شام کے وقت مولانا جلال الدین رومیؒ حوض پر بیٹھ کر کتاب دیکھ رہے تھے۔ حضرت شمس تبریزؒ اٹھ کر آئے اور پوچھا کہ یہ کون سی کتاب ہے؟ انہوں نے بتایا کہ یہ فلاں فن کی کتاب ہے! انہوں نے اسے لیکر حوض میں ڈال دیا، پھر پوچھا! یہ کونسی کتاب ہے؟ اسے بھی حوض میں ڈال دیا۔ غرض وہاں پر جتنی کتابیں تھیں سب

کو حوض میں ڈالدیا۔ مولانا جلال الدین رومیؒ بڑے ناراض ہوئے اور فرمایا کہ میری زندگی کا ذخیرہ تم نے حوض میں ڈال دیا۔ حضرت شمس تبریزؒ نے فرمایا کہ آپ ناراض نہ ہوں، میں ابھی نکالے دیتا ہوں۔ اب انہوں نے جو کتابیں حوض سے نکالیں تو پانی کا کہیں نام ونشان بھی نہیں تھا، یہ حضرت شمس تبریزکی کرامت تھی۔

**مولانا رومیؒ، شمس تبریزیؒ کے آستانہ پر** مولانا جلال الدین رومیؒ سمجھ گئے کہ یہ کوئی اللہ والے درویش ہیں، ہاتھ میں ہاتھ دیا اور مرید ہوگئے۔ اور سارے مناظرے اور علم کی نمائش چھوڑدی، کتابوں کو چھوڑدیا اور فرمایا کہ

جملہ اوراق و کتب درنار کن
سینہ را از نور حق گلزار کن

**مثنوی کا مقام اہل نظر کی نظر میں** مولانا رومیؒ نے کتاب دیکھنا چھوڑدیا، اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے انہیں مثنوی لکھنے کی توفیق عطا فرمائی جس کے متعلق کہا جاتا ہے

ہست قرآن در زبان پہلوی۔ فارسی زبان کا قرآن ہے

بہر حال! اس واقعہ سے مولانا جلال الدین رومیؒ نے واضح کردیا کہ سرکار دوعالم ﷺ کا عمل کامل درجہ کا ہے اور فضیل بن عیاض کا عمل اگرچہ ہمارے اور آپ کے مقابلے میں بہت اعلیٰ وارفع ہے لیکن رسول اللہ ﷺ کے عمل کے مقابلے میں کم درجہ کا اور ناقص ہے۔

**امت کے عمل میں اعتدال کا فقدان ہے** کامل درجہ کا عمل وہ ہے جس میں خدا اور مخلوق دونوں کے تقاضے ایک ساتھ پورے ہوں۔ ہمارے اور آپ کے اور نبی کے عمل میں یہی فرق ہے۔ معاف کیجئے گا! ہماری اور آپ کی مثال اس شخص کی سی ہے جو صرف ایک آنکھ سے دیکھتا ہے۔ جب ہم بیوی بچوں کا حق ادا کرنے کیلئے کمائی میں لگ جاتے ہیں تو بس! کمائی میں لگ گئے۔ نماز غائب، تلاوت غائب، روزہ غائب،

رمضان غائب۔ دین سے ہٹ کر مکمل طور پر دنیا کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں۔ اور جب ہم دین کی طرف متوجہ ہوتے ہیں تو پھر حقوق العباد کا کوئی خیال ہمیں نہیں رہتا۔

**بغیر اطلاع کے گھر سے غائب رہنا دینداری نہیں ہے** بعض عورتیں شکایت کرتی ہیں کہ ان کے شوہر بڑے دیندار ہیں لیکن بغیر اطلاع کئے ہوئے گھر سے غائب رہتے ہیں۔ ساری رات نہیں آتے۔ گھر والے دروازہ کھولے ہوئے ان کے انتظار میں بیٹھے رہتے ہیں۔ یاد رکھئے! یہ دینداری نہیں ہے۔ یہ سرکار دو عالم ﷺ کا طرز عمل نہیں ہے۔

**حضور ﷺ کا کریمانہ اخلاق** سرکار دو عالم ﷺ کا طرزِ عمل تو یہ کہ ایک دفعہ رات کے وقت گھر تشریف لے جاتے ہیں۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے مہمان ہیں۔ آپ ﷺ نے ان سے فرمادیا تھا کہ بھائی! میرے گھر میں۔ کھانے پینے کا کوئی اور سامان تو ہے نہیں۔ البتہ بکری ہے۔ اسکا دودھ دُوھ کر پی لیا کرو اور میرے لئے بھی رکھ دیا کرو۔ ایک دن حضور ﷺ کو اتفاق سے آنے میں دیر ہو گئی تو حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے یہ سوچا کہ آج شاید حضور ﷺ کی دعوت ہے اس لئے وہ سارا دودھ پی گئے۔ تھوڑی دیر میں حضور اکرم ﷺ تشریف لائے۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ ڈر کے مارے جاکر چپ چاپ لیٹ گئے جیسے سو رہے ہیں۔

حدیث میں آتا کہ حضور ﷺ تشریف لائے "اور فتح الباب رويدا واغلق الباب رويدا۔ سبحان اللہ! یہ ہے تہذیب! آپ ﷺ نے نہایت آہستہ سے دروازہ کھولا کہ کہیں مہمان کی آنکھ نہ کھل جائے اور آہستہ سے دروازہ بند کیا اور آہستہ سے سلام کیا کہ اگر جاگ رہے ہوں تو سن لیں اور اگر سو رہے ہوں تو میرے سلام سے آنکھ نہ کھل جائے۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے چپکے سے سلام کا جواب دیا لیکن ڈر کے مارے یہ ظاہر نہیں کیا کہ میں جاگ رہا ہوں۔ حضور ﷺ

برتن کے طرف تشریف لے گئے اور دیکھا تو دودھ نہیں ہے۔ ناراض نہیں ہوئے۔ بلکہ ہاتھ اٹھائے اور فرمایا۔ "اللھم اطعم من اطعمنی"

اے اللہ! اس وقت مجھے بھوک لگی ہوئی ہے۔ جو میرے پیٹ بھرنے کا ذریعہ بن جائے اسے تو خوشحالی عطا فرما۔ سبحان اللہ! کیا کریمانہ اخلاق تھے۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ کا دعا مانگنا تھا کہ مجھے یقین ہوگیا کہ نبی کی دعا تو خالی نہیں جا سکتی لہذا میں اٹھا اور جاکر بکریوں کے تھنوں کو دیکھا جس سے ابھی ابھی میں دودھ نکال چکا تھا میں نے دیکھا کہ تھن دودھ سے بھری ہوئی ہے۔ میں نے دودھ نکالا حضور اکرم ﷺ کو پیش کردیا۔ یہ ہے دینداری۔

**اصل دینداری کیا ہے؟** یاد رکھئے! دینداری کے معنی یہ ہیں کہ ایک طرف مخلوق کا حق ادا کرو اور دوسری طرف خالق اور خدا کا حق ادا کرو۔ جب تک ہماری زندگی میں یہ توازن اور یہ بیلنس (BALANCE) پیدا نہیں ہوگا اس وقت تک ہماری زندگی کامل اور اعلیٰ درجہ کی نہیں ہوگی۔

**نبوت وولایت کا نقطۂ امتیاز** حضور اکرم ﷺ کی زندگی میں درجۂ کمال یہی ہے کہ آپ نے یہ دونوں حقوق ادا کئے۔ ایک طرف جدا ہونے والے بیٹے کا حق بھی ادا کیا اور دوسری طرف خالق کا حق بھی ادا کیا۔ لیکن ہمارے ولی حضرت فضیل بن عیاض رحمہ اللہ علیہ نے اللہ کا حق تو ادا کیا اور اللہ کی مرضی میں اتنے مستغرق ہوئے اتنے مستغرق ہوئے کہ جدا ہونے والے بیٹے کا حق ادا نہیں کیا۔ حضرت فضیل ابن عیاضؒ کے عمل میں یہ کمی اور یہ نقص باقی رہ گیا تھا کہ انہوں نے مخلوق کا حق ادا نہیں کیا۔

**اسلامی تہذیب کی قدر کیجئے** معلوم ہوا کہ قیامت تک حضور اکرم ﷺ کے عمل سے، آپ کی عبادت سے، آپ کے اخلاق سے، اور آپ کی تہذیب و تمدن سے بہتر نہ آپ تہذیب پیش کرسکتے ہیں، نہ تمدن پیش کرسکتے ہیں۔ اس زمانے میں لوگوں نے

صرف لباس پہننے کا نام تہذیب رکھ دیا ہے، یا آپ زیادہ سے زیادہ کسی پر چوٹ کردیں آجکل یہی تہذیب ہے۔ ارے تہذیب سیکھئے اللہ والوں سے۔

**حضرت شاہ عبد العزیزؒ کا مہذب اخلاق** حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ بیٹھے ہوئے ہیں۔ ایک عمر رسیدہ عورت برقعہ پہنے ہوئے آئی اور آپ جانتے ہیں کہ جب عمر زیادہ ہوجاتی ہے تو بدن قابو میں نہیں رہتا۔ جب وہ بیچاری بڑی بی بیٹھنے لگیں تو ان کا وضو ٹوٹ گیا جسکی آواز بھی آئی۔ اب وہ بیچاری بڑی شرمندہ ہوئیں کہ ہائے! حضرت شیخ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور ایسا ہوگیا۔ حضرت شاہ صاحب ان کی شرمندگی کو سمجھ گئے اور فرمایا کہ کیسے آئیں بڑی بی! انہوں نے کہا، حضور! میں تعویذ لینے آئی ہوں، حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ ذرا زور سے کہو! انہوں نے پھر زور سے کہا، شاہ صاحب اور آگے کو سرک کر آئے اور فرمایا کہ اور زور سے کہو اور کان اسکی طرف لگادیا۔ انہوں نے اور زور سے کہا، دراصل شاہ صاحب ان کو یہ بتانا چاہتے تھے کہ جس آواز کی وجہ سے تم شرمندہ ہوئیں وہ آواز میں نے نہیں سنی ہے۔ یہ ہے اللہ والوں کی تہذیب! کسی نے بالکل سچ کہا،

اصل تہذیب احترام آدم است

**تہذیب کی حقیقت کیا ہے؟** اصل تہذیب یہ ہے کہ انسان، انسان کا احترام کرنا سیکھے۔ چھوٹے بڑوں کی تعظیم کرنا سیکھیں، بڑے چھوٹوں پر شفقت کرنا سیکھیں، برابر والے برابر والوں سے صحیح برتاؤ کرنا سیکھیں۔ سرکار دوعالم ﷺ کے اسوہ پر چلنا، آپ ﷺ کی سنت اختیار کرنا ہی اصل تہذیب ہے۔ دنیا میں کوئی بڑے سے بڑا ولی بھی آپ کے اسوہ سے بہتر اسوہ نہیں پیش کرسکتا، کوئی بڑے سے بڑا سائنٹسٹ (SCIENTIST) بھی نہیں پیش کرسکتا۔

**احساس کمتری کی چادر اتار پھینکئے** میں نے یہ باتیں اس لئے عرض کیں تاکہ ہم اپنے ذہنوں سے احساس کمتری کو دور کریں اور سرکار دوعالم ﷺ کی زندگی کو اعلیٰ سے اعلیٰ نمونہ سمجھ کر اپنے سامنے رکھیں۔ خوشی میں ہو، غمی میں ہو، تجارت میں ہو یا کسی چیز کے اندر ہو عورتوں کیلئے ہو یا مردوں کیلئے ہو، نمونہ ہمیشہ حضور ﷺ کی زندگی کو بنانا چاہئے۔

اب دعا کیجئے کہ اللہ ہمیں اور آپ کو سب کو عمل کی توفیق عطا فرمائے۔ اے اللہ! مردوں کو، عورتوں کو، بچوں کو، بوڑھوں کو سب کو حضور ﷺ کے اسوہ پر چلنے کی توفیق عطا فرما۔ اے اللہ! ہم سب کو دلوں کو حضور ﷺ کی محبت سے لبریز فرما۔ اے اللہ! ہمیں حضور اکرم ﷺ کا عاشق ودیوانہ بنا۔ اے اللہ! ہمیں تیرے دین کو زندہ کرنے کی توفیق عطا فرما۔ اے اللہ! ہم کمزور وگنہگار ہیں ہماری خطاؤں کو بخش دے اور معاف فرمادے۔ اے اللہ! ہماری مشکلات اور پریشانیاں کو دور فرما۔ اے اللہ! جتنے بیمار ہیں ان کو شفاء کاملہ اور تندرستی عطا فرما۔

(آمین)

اللھم ارنا الحق حقا وارزقنا اتباعه وارنا الباطل باطلا وارزقنا اجتنابه ربنا لاتزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم سبحان ربک رب العزۃ عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العلمین برحمتک یا ارحم الراحمین

انسان کی اصل شرافت اس کے اعلیٰ اخلاق ہیں۔ اور فرمایا کہ اگر تمہاری زبان اچھی ہے تو تم اعلیٰ درجہ کے انسان ہو، اگر تمہارا قلب اچھا ہے تو تم اعلیٰ درجہ کے انسان ہو۔ معلوم ہوا کہ انسانیت دراصل سیرت کا نام ہے صورت کا نام نہیں ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے جانوروں میں سے انسانوں کی ایک جماعت بنائی، کیسے بنایا؟ کیا آج ہم اور آپ اس لائن اور اس طرز پر کوشش نہیں کرسکتے؟ آج ہم اور آپ دیکھتے ہیں کہ ہر جگہ اس بات کا رونا رویا جاتا ہے کہ ہر چیز میں ملاوٹ ہو گئی ہے۔ اور اس قسم کی چیزوں کو بند کرنے کیلئے کہتے ہیں کہ آج ایک سو غنڈے پکڑے گئے، آج چار سو غنڈے پکڑے گئے، آج آٹھ سو پکڑے گئے، آج ایک ہزار پکڑے گئے۔ اور مجھے ایسا لگتا ہے کہ سارا کا سارا ملک ہی کہیں بند نہ ہو جائے۔ لیکن آپ ایمانداری سے بتایئے کہ کیا بے ایمانی، بددیانتی اور خیانت ختم ہو گئی؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم



# پیری مریدی کی حقیقت



اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ نَحْمَدُہٗ وَنَسْتَعِیْنُہٗ
وَنَسْتَغْفِرُہٗ وَنُؤْمِنُ بِہٖ وَنَتَوَکَّلُ عَلَیْہِ
وَنَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّاٰتِ
اَعْمَالِنَا مَنْ یَّھْدِہِ اللّٰہُ فَلَا مُضِلَّ لَہٗ وَمَنْ یُّضْلِلْہُ
فَلَا ھَادِیَ لَہٗ وَنَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ
وَنَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ
وَرَسُوْلُہٗ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحٰبِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

اَمَّا بَعْدُ. فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ ﴿۱﴾ وَ اِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ﴿۲﴾ وَ اِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ ﴿۳﴾ وَ اِذَا الْقُبُوْرُ بُعْثِرَتْ ﴿۴﴾ عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ وَ اَخَّرَتْ ﴿۵﴾ یٰۤاَیُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِیْمِ ﴿۶﴾ الَّذِیْ خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ فَعَدَلَكَ ﴿۷﴾ فِیْۤ اَیِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ﴿۸﴾ كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّیْنِ ﴿۹﴾ وَ اِنَّ عَلَیْكُمْ لَحٰفِظِیْنَ ﴿۱۰﴾ كِرَامًا كَاتِبِیْنَ ﴿۱۱﴾ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ﴿۱۲﴾ اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِیْ نَعِیْمٍ ﴿۱۳﴾ وَ اِنَّ الْفُجَّارَ لَفِیْ جَحِیْمٍ ﴿۱۴﴾ یَّصْلَوْنَهَا یَوْمَ الدِّیْنِ ﴿۱۵﴾ وَ مَا هُمْ عَنْهَا بِغَآىٕبِیْنَ ﴿۱۶﴾ وَ مَاۤ اَدْرٰىكَ مَا یَوْمُ الدِّیْنِ ﴿۱۷﴾ ثُمَّ مَاۤ اَدْرٰىكَ مَا یَوْمُ الدِّیْنِ ﴿۱۸﴾ یَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَیْـًٔا وَ الْاَمْرُ یَوْمَىٕذٍ لِّلّٰهِ ﴿۱۹﴾

سُوْرَةُ الْاِنْفِطَار

صَدَقَ اللّٰهُ مَوْلَانَا الْعَظِیْمِ وَصَدَقَ رَسُوْلُهُ النَّبِیُّ الْكَرِیْمُ
وَنَحْنُ عَلٰی ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِیْنَ وَالشَّاكِرِیْنَ
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔

**نقشِ اولین**

بزرگانِ محترم اور برادرانِ عزیز! آج جس جلسہ میں ہم اور آپ جمع ہیں یہ ایک تبلیغی اور اصلاحی جلسہ ہے۔ جسکی غرض وغایت اور جس کا مقصد اللہ اور اس کے رسول کے احکام کو پہنچانا اور دین کے وہ اصول اور وہ احکام بیان کرنا ہے جن سے ہماری اور ہمارے معاشرہ کی اصلاح ہوسکے۔ بالخصوص اس زمانے میں جبکہ ہم اور آپ اپنے جسم وقالب کو اور اپنے بدن کو خوبصورت اور حسین بنانے میں مصروف ہیں۔ اگر آپ کراچی میں دیکھیں تو یہاں آپ کو ایسی دکانیں، ایسے ادارے اور ایسی انجمنیں مل جائیں گی جہاں جاکر لوگ اپنے بالوں کو حسین بناتے ہیں جہاں جاکر لوگ اپنے جسم کو

سڈول اور ہموار بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ جہاں جسم کے اعضاء کو خوبصورت بنانے اور زینت دینے کے طریقے بتائے جاتے ہیں۔

تو آجکل کا زمانہ بالخصوص صورت سازی کا زمانہ ہے۔ آج لوگ اپنے اپنے جسم اور بدن کو حسین اور خوبصورت بنانے کی طرف متوجہ ہیں لیکن کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو ایسے ادارے میں جاتے ہیں جہاں اخلاق کو حسین بنایا جاتا ہے۔ عادتیں سنواری جاتی ہیں، جہاں انسان کے باطن اور اسکی روح کو زینت دی جاتی ہے۔ مگر کتنے لوگ ایسے اداروں میں جاتے ہیں؟

**پیری مریدی کا غلط تصوّر** اول تو اس زمانے میں لوگوں کے دلوں میں خانقاہوں میں جانے کا شوق باقی نہ رہا۔ اور جو لوگ جاتے بھی ہیں عام طور پر یہ دیکھا گیا ہے کہ ان کو اپنے اخلاق سنوارنے کی طرف توجہ نہیں رہتی۔ ان سے یہ نہیں ہوتا کہ وہ اپنی عادتوں کو سنواریں بلکہ وہ صرف یہ سمجھتے ہیں کہ کسی شیخ کے مرید ہوجائیں جسکی وجہ سے ہمارا بوجھ دنیا میں ہلکا ہوجائے گا۔ اور آخرت میں لے جاکر ہمیں بخشوادیں گے۔

جسکا مطلب یہ ہے کہ آپ کا جو پیر ہے وہ دراصل آپ کا ٹھیکدار ہے۔ اس نے آپ کی نجات اور شفاعت کا ٹھیکہ لے لیا ہے۔ اب آپ کو کچھ نہیں کرنا ہے سارا کام اسی کو کرنا ہے۔ وہ آخرت میں لے جاکر آپ کو بخشوادے گا اور جنت میں پہنچادے گا۔ حالانکہ بڑی سے بڑی نسبت اور بڑے سے بڑے تعلقات کی بناء پر بھی آخرت میں انسان کی نجات ممکن نہیں۔

**صرف نسبت نجات کے لئے کافی نہیں** حضور اکرم ﷺ کی صاحبزادی جن کا نام حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا ہے۔ آدم کی اولاد میں ان سے زیادہ بڑی نسبت اس آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر کسی کو حاصل نہیں ہے۔ ایک تو نبی اور پیغمبر کی نسبت۔ پھر نبیوں میں بھی ایسے نبی اور پیغمبر کی نسبت جو تمام انبیائے کرام کے امام اور سردار کا

درجہ رکھتے ہیں ،امام الانبیاء ہیں ،اور بعض علماء نے تو یہاں تک لکھ دیا ہے کہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام تو اپنی اپنی امتوں کے انبیاء ہیں اور حضور اکرم ﷺ اپنی امت کے بھی نبی ہیں اور انبیاء کرام کے بھی نبی ہیں ،نبی الانبیاء ہیں ۔

اندازہ لگایئے کہ جب حضور اکرم ﷺ کا یہ مقام اور یہ مرتبہ ہے تو اگر آپ کی نسبت کسی کو حاصل ہو جائے تو اس سے بڑی بھی کوئی نسبت ہو سکتی ہے ؟

**پہلی شہادت (دلیل)** لیکن آپ ﷺ نے دو موقعوں پر اس نسبت کی نفی فرمائی ،ایک تو اس موقعہ پر فرمائی جب ایک عورت جسکا نام فاطمہ ہے ،قبیلہ مخزوم کی رہنے والی ہے ،چوری کے جرم میں پکڑی ہوئی حضور ﷺ کے پاس آئی ،کسی صحابیؓ نے سرکار دوعالم ﷺ سے یہ سفارش کردی کہ یارسول اللہؐ ! یہ عورت ذات ہے اسے چھوڑ دیجئے ! اور یہ سفارش دراصل ان سے چوک ہوگئی ،اس لئے کہ کسی معصیت اور گناہ میں سفارش کرنا بھی گناہ ہے ۔اگر کسی مجرم نے چوری کی ہے ،اگر کسی مجرم نے قتل کیا ہے ،اگر کسی مجرم نے کسی کا حق غصب کیا ہے اور آپ کو یہ بات معلوم بھی ہے کہ یہ آدمی مجرم اور گنہگار ہے تو اس کی سفارش کرنا اس کے جرم میں شرکت کرنا ہے ،اس لئے یہ جائز نہیں ہے ،وہ صحابیؓ جنہوں نے سفارش کی تھی ان سے یہ ایک چوک ہوگئی لوگوں کے کہنے پر اور اس خیال سے کہ یہ عورت ذات ہے اسکو سزا دینے سے کیا فائدہ انہوں نے سفارش کردی ۔حدیث میں آتا ہے کہ غصہ کے مارے حضور اکرم ﷺ کا چہرہ انور سُرخ ہوگیا اور آپؐ نے فرمایا ،الفاظ پر ذرا غور کیجئے ! فرمایا کہ یہ تو قبیلہ مخزوم کی فاطمہ ہے ،خدا کی قسم ! اگر فاطمہ بنت محمد بھی یہ جرم کرتی تو میں بخشنے والا نہیں ہوتا جسکا مطلب یہ ہے کہ چاہے وہ نبی زادی ہو چاہے وہ عام عورتوں میں سے کوئی عورت ہو قانون سب کیلئے برابر ہے ،اصول سب کیلئے ایک ہے ،ایسے معاملات میں نسبت کی وجہ سے کسی کو کوئی فائدہ نہیں ہوتا ،ایک تو یہ موقعہ ہے جہاں سرکار دوعالم ﷺ نے

نسبت کے فائدے کی نفی فرمائی۔

**دوسری شہادت (دلیل)** دوسرا موقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضورِ اکرم ﷺ نے اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو بطور نصیحت خطاب کرتے ہوئے فرمایا۔ اس کے الفاظ یہ ہیں۔

یافاطمة انقذی نفسک من النار فانی لااغنی عنک من اللہ شیئا

اے فاطمہ! آتشِ جہنم سے بچنے کیلئے تم اپنے عمل سے کوشش کرنا۔ یہ نہ سمجھنا کہ میں نبی کی بیٹی ہوں۔ میں تمہیں کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکتا۔ اب آپ اندازہ لگائیے کہ حضور اکرم ﷺ یہ بات اپنی صاحبزادی کے بارے میں فرمارہے ہیں جنکو اتنی بڑی نسبت حاصل ہے کہ صرف نبی اور پیغمبر ہی کی نہیں بلکہ نبی الانبیاء کی بیٹی ہیں۔ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے یہاں نجات ایمان اور اعمالِ صالح پر ہے۔

**فیصلہ خود کیجئے** اب آپ بتائیے کہ دنیا میں وہ کونسا پیر اور کونسا شیخ ہے کہ جس سے نسبت حاصل ہوجانے کی وجہ سے آپ عمل سے مکمل طور پر فارغ ہوگئے؟ اب آپ کو کچھ نہیں کرنا ہے۔ اور جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ اپنے آپکو درست کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ کسی کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا بیڑا پار ہوگیا۔ ان کے متعلق ہمارے خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ جو حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ہیں نے فرمایا کہ۔

راہبر تو بس بتادیتا ہے راہ
راہ چلنا راہرو کا کام ہے

یہی وجہ ہے کہ اس سلسلہ میں لوگوں کو بڑی غلط فہمیاں ہوگئی ہیں جسکی وجہ سے لوگوں نے پیری مریدی کو ہی بدنام کردیا۔ کہنے لگے پیری مریدی دنیا میں سب سے بری چیز ہے۔ حالانکہ یہ بری نہیں ہے۔

**پیری مریدی کی حقیقت کیا ہے؟** اس کی وجہ اصل میں یہ ہے کہ لوگ پیری

مریدی کا مطلب نہیں سمجھے ہیں۔ پیری مریدی کا کام نہیں سمجھے ہیں۔ پیری مریدی دراصل دو ایسے آدمیوں کے درمیان ایک معاہدہ ہے جن میں سے ایک آدمی واقف ہے اور ایک آدمی ناواقف ہے۔

جیسے کوئی شخص لندن (LONDON) سے چل کراچی آئے اور یہاں آکر اپنے ساتھ کسی گائیڈ (GUIDE) اور رہبر کو ساتھ لے لے اور یہ کہے کہ بھائی! میں کراچی کے سڑکوں اور اس کے گلی کوچوں سے ناواقف ہوں، اسکے قواعد وضوابط اور اصول سے ناواقف ہوں اور تم واقف ہو، یہاں کے رہنے والے ہو اس لئے تم میرے ساتھ رہو تم بتاتے جانا اور میں تمہارے بتایئے ہوئے طریقوں پر راستوں پر چلتا رہوں گا۔۔۔ تو دونوں کے درمیان جو معاہدہ ہوتا ہے وہ اس بات کا ہوتا ہے کہ تم ناواقفیت کے موقعہ پر ہم سے پوچھنا اور ہم اس موقعہ پر تمہیں اپنے تجربہ سے فائدہ پہنچائیں گے اور تمہیں راستہ بتائیں گے۔ پیر و مرید کے درمیان بھی یہی معاہدہ ہوتا ہے۔

**عصر حاضر میں پیری مریدی کا مفہوم** لیکن اس زمانہ میں لوگوں نے پیری مریدی کا یہ مطلب سمجھ لیا ہے کہ پیر صاحب جب اپنا سہ ماہی، ششماہی یا سالانہ ٹیکس (TAX) وصول کرنے کیلئے آتے ہیں اور ہم ٹیکس ادا کردیتے ہیں تو بس! سیدھے جنت میں پہنچ جائیں گے۔ علامہ اقبال مرحوم نے بھی ایسے پیروں کی خبر دی ہے، اپنی کتاب میں ایک عنوان مقرر کیا ہے "باغی مرید" اس کے تحت فرمایا ہے کہ ؎

| | |
|---|---|
| ہم کو تو میسر نہیں مٹی کا دیا بھی | گھر پیر کا بجلی کے چراغوں سے ہے روشن! |
| نذرانہ نہیں! سود ہے پیران حرم کا | ہر خرقۂ سالوس کے اندر ہے مہاجن! |

فرمایا کہ یہ جو ٹیکس وصول کرتے ہیں یہ دراصل رشوت اور سود ہے، ہدیہ نہیں ہے!

**ملفوظات گنگوہیؒ** حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ آجکل پیروں کا حال یہ ہو گیا ہے کہ اگر کوئی شخص صافہ میں ہاتھ ڈال کر سر کھجارہا ہو تو پیر

صاحب یہ سمجھتے ہیں کہ نوٹ نکال رہا ہے ہمیشہ دل ادھر ہی لگا رہتا ہے۔ فرمایا کہ ؎

نذرانہ نہیں! سود ہے پیرانِ حرم کا || ہر خرقۂ سالوس کے اندر ہے مہاجن!
میراث میں آئی ہے انہیں مسندِ ارشاد || زاغوں کے تصرف میں عقابوں کے نشیمن!

بن گھونسلوں کے اندر یہ بیٹھے ہوئے ہیں وہ گھونسلے کوؤں کے نہیں ہیں، چیلوں کے نہیں ہیں، گدھوں کے نہیں ہیں لیکن آج ان گھونسلوں میں گدھ بیٹھے ہوئے ہیں۔ کوے بیٹھے ہوئے ہیں۔ کسی زمانے میں اس میں شاہین اور عقاب بیٹھا کرتے تھے، اس مقام پر اللہ والے بیٹھ کر انسانوں کی اصلاح کیا کرتے تھے ان کے بعد آج ہم جانشین اور گدی نشین بن گئے ہیں۔ فرمایا کہ ؎

میراث میں آئی ہے انہیں مسندِ ارشاد زاغوں کے تصرف میں عقابوں کے نشیمن!

**علامہ اقبال کی مراد** علامہ اقبال مرحوم نے جو شکایت کی ہے یہ ان پیروں کی ہے جو تاجرانہ قسم کے پیر ہیں، جو درحقیقت پیری مریدی کے مقصد کو نہیں سمجھتے ہیں بلکہ تحصیل اور وصول کے بارے میں سمجھے ہیں کہ یہ پیری ہے، حالانکہ یہ بات نہیں ہے۔ پیری مریدی دراصل دونوں کے درمیان ایک معاہدہ کا نام ہے۔

**پیر صاحب کی ذمہ داری** لیکن یاد رکھئے! جیسے چوراہے پر کھڑا ہوا ٹریفک پولیس (TRAFFIC POLICE) والا آپ کو بتاتا ہے کہ یہاں سے آپ سیدھے چلے جایئے، آگے جاکر آپ کو پیلے رنگ کی ایک عمارت ملے گی، اس عمارت سے ملا ہوا ایک مکان ہے وہی آپ کی منزل ہے جہاں آپ جانا چاہتے ہیں۔ وہ آپ کو گود میں بٹھا کر وہاں تک نہیں پہنچائے گا، اس کا کام صرف راستہ بتانا ہے۔ اسی طریقہ سے پیر صاحب کوئی حمال اور مزدور نہیں ہیں جو آپ کو کندھے پر بٹھا کر جنت میں چھوڑ آئیں۔

فرمایا کہ راہبر تو بس بتا دیتا ہے راہ || راہ چلنا راہرو کا کام ہے
تجھکو رہبر لے چلے گا دوش پر || یہ ترار ہرو خیالِ خام ہے

وہ تجھکو جنت میں چھوڑ نہیں آئے گا۔ اور اس زمانہ کا جو پیر ہے پتہ نہیں وہ بیچارہ خود بھی جنت میں جائے گا یا نہیں۔ تمہیں کہاں سے جاکر چھوڑ آئے گا؟

**جاہل پیر کی کہانی حضرت تھانویؒ کی زبانی**

حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے بطور لطیفہ کے بیان فرمایا کہ کسی مرید نے اپنے پیر صاحب سے آکر کہا کہ حضرت! رات میں نے ایک خواب دیکھا ہے۔ پیر صاحب نے کہا، جلدی بیان کرو۔ اس نے کہا، میں نے یہ دیکھا ہے کہ ایک مقام پر ہم اور آپ موجود ہیں۔ وہ بڑی عالیشان جگہ ہے۔ ہم دونوں وہاں موجود ہیں۔ پھر میں نے دیکھا کہ میری انگلی پاخانہ میں بھری ہے اور آپ کی انگلی شہد میں بھری ہوئی ہے۔ پیر صاحب بڑے خوش ہوئے۔ ان سے صبر نہیں ہوسکا۔ فوراً بولے کہ تم نے بالکل ٹھیک دیکھا۔ اس لئے کہ پاخانہ جو ہے وہ دراصل دنیا کی غلاظت ہے اور شہد جو ہے وہ دینداری اور تقویٰ کی نشانی ہے۔ تو دنیا کا کتا ہے اس لئے تیری انگلی میں پاخانہ لگا ہوا تھا اور میں چونکہ بزرگ ہوں، پاکیزہ ہوں اس لئے میری انگلی میں شہد لگا ہوا تھا۔ اس لئے تو نے بالکل سچ دیکھا۔ اس نے کہا، حضور! آپ نے اتنی جلدی تعبیر دے دی ابھی تو میرا خواب پورا ہوا ہی نہیں۔ انہوں نے کہا، اور کیا رہ گیا ہے۔ اس نے کہا، حضور! میں نے یہ بھی دیکھا کہ میری انگلی آپ چاٹ رہے ہیں اور آپ کی انگلی میں چاٹ رہا ہوں۔ پیر صاحب بڑے ناراض ہوئے۔ کہا، ارے گستاخ! نکل جا یہاں سے!

**انسان پیدائشی حسین ہے**

تو یہ بات یہاں سے نکلی تھی کہ اس زمانہ میں لوگ اپنے جسم اور بدن کو سنوارنے کے پیچھے پڑے ہیں۔ کہیں بالوں کو گھونگریالہ بنایا جاتا ہے۔ کہیں جسم کو سڈول بنایا جاتا ہے۔ کہیں رنگ کو خوبصورت بنانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ حالانکہ حق تعالیٰ شانہ قرآن کریم میں ارشاد فرماتے ہیں کہ اے انسان! ہم نے تجھے جتنا حسین اور خوبصورت ڈھانچہ دیا ہے اس سے بہتر اور زیادہ حسین ڈھانچہ نہیں

بنایا جاسکتا ہے۔ کیا تجھے اس حسن پر قناعت نہیں ہے؟ خدا کی قسم اس کائنات میں کوئی چیز۔ حتیٰ کہ چاند اور سورج بھی اتنا حسین نہیں ہے جتنا حسین اللہ نے انسان کو بنایا۔

**امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ** حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک عورت روتی ہوئی آئی اور کہنے لگی کہ حضرت جی! میں مصیبت میں گرفتار ہو گئی ہوں۔ میرے شوہر نے آج مجھ سے یہ کہہ دیا ہے کہ اگر تو چاند سے زیادہ حسین نہیں ہے تو تجھے تین طلاق! میں تو اتنی حسین نہیں ہوں۔ مجھ پر طلاق واقع ہو گئی۔ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ نہیں! جاتو اپنے شوہر کے پاس رہ۔ تجھ پر ایک طلاق بھی واقع نہیں ہوئی۔ کیا تجھے معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں قسم کھا کر فرمایا ہے کہ ہم نے انسان کو دنیا میں سب سے زیادہ حسین بنایا ہے؟ خدا کی قسم! تو چاند سے زیادہ حسین ہے۔ تجھ پر کوئی طلاق واقع نہیں ہوئی۔ اس لئے کہ فرمایا کہ چاند میں روشنی اور نور تو ہے لیکن اس کے اندر ہرن کی جیسی آنکھیں، بادام اور نرگس کے پھول کی طرح آنکھیں نہیں ہیں۔

**شاعروں کی باہمی لفظی جنگ** چاند کے اندر وہ قد وقامت نہیں ہے جس کے متعلق شاعر کہتا ہے کہ میرے محبوب کا قد ایسا ہے جیسا سرو کا درخت ہے۔ چمک اور نور اس کے اندر بے شک ہے لیکن قد وقامت کہاں ہے؟ فرمایا کہ ؂

وائے برشاعران نادیدہ
غلطی را بخود پسندیدہ

شاعر کہتا ہے دوسرے شاعروں کے بارے میں کہ یہ شعراء جو ہیں یہ بھی بڑے بے وقوف ہیں۔ کیوں؟ اس لئے کہ انہوں نے محبوب کے قد کے بارے میں یہ کہدیا کہ محبوب کا قد ایسا ہے جیسے سرو کا درخت ہوتا ہے، اور اس طریقہ سے انہوں نے محبوب کے قد وقامت کی توہین کردی۔ اس لئے کہ سرو کے درخت پر ہاتھ پھیر کر دیکھو تمہیں

کھردرا کھردرا معلوم ہو گا اور محبوب کے قدوقامت پر ہاتھ پھیر کر دیکھو تو کھردرا پن نظر نہیں آئے گا۔ ارے ظالمو! تم نے سرو کے ساتھ اسکو تشبیہ دے کر محبوب کی توہین کردی۔ فرمایا کہ ؎

وائے برشاعران نادیدہ || غلطی را بخود پسندیدہ
سرو راقد یار می گویند || سرو چو بیست ناتراشیدہ

سرو ایک ناتراشیدہ لکڑی ہے۔ تمہیں شرم بھی نہیں آتی کہ تم نے محبوب کے قدوقامت کو اس کے ساتھ تشبیہ دے دی۔

**حضورؐ کو تشبیہ دینے سے پہلے سوچئے** میں کل بھی ایک جگہ عرض کررہا تھا کہ ایک صحابیؓ نے دوسرے صحابیؓ سے پوچھا کہ بتایئے! رسول اللہ ﷺ کے چہرہ کی جو چمک تھی اور آپؐ کے چہرہ کا جو نور تھا وہ کیا ایسا تھا جیسا کہ دھوپ میں چمکتی ہوئی تلوار کی چمک ہوتی ہے۔ دوسرے صحابیؓ نے یہ سن کر کہا کہ خبردار! توبہ کرو! کیا تجھے معلوم نہیں ہے کہ سرکار دوعالم ﷺ کا مرتبہ اور آپؐ کی عظمت اتنی بڑی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے بعد ساری عظمتیں آپؐ پر ختم ہیں؟ اس لئے خبردار! رسول اللہ ﷺ کے چہرہ کی تشبیہ کبھی تلوار سے نہ دینا۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ تلوار مہلک اور قاتل ہے اور جو چیز قاتل ہو اس کے ساتھ تشبیہ دینا صحیح نہیں ہے اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ کے چہرہ انور کو دیکھ کر تو مُردوں میں بھی زندگی اور حیات پیدا ہوجاتی ہے۔

**آب حیات کی تلاش** یہاں تک کہ علما نے لکھا ہے کہ جب کوئی شخص قرآن کریم کی اس آیت کو جس میں حضور اکرم ﷺ کی تشریف آوری کا ذکر ہے تلاوت کرلیتا ہے تو جس دن وہ تلاوت کرتا ہے اس دن اسکو موت نہیں آئے گی۔ اس دن وہ موت سے محفوظ ہوجائے گا۔ اور وہ سورہ توبہ کی یہ آیت ہے۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ

حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ

اب اگر آپ یہ کہیں کہ مولوی صاحب! یہ تو آپ نے بڑا اچھا نسخہ بتادیا ہے، اب تو ہم کبھی مریں گے ہی نہیں۔ یہ بات صحیح نہیں ہے۔ قدرت کا نظام بڑا حکیمانہ ہے جس دن موت آنی ہوگی اس دن یہ آیت پڑھنا بھول جاؤ گے اور موت اپنے وقت پر آئے گی۔

اندازہ لگایئے کہ قرآن کریم کی وہ آیت جس میں حضور اکرم ﷺ کی تشریف آوری کا تذکرہ ہے، جب اس آیت کی خاصیت یہ لکھی ہے کہ جس دن آپ اس آیت کی تلاوت کریں گے اس دن موت نہیں آئے گی پھر رسول اللہ ﷺ کے چہرہ کو تلوار کے ساتھ تشبیہ دینا جبکہ تلوار مہلک اور قاتل ہے کیسے درست ہوسکتا ہے۔

کیا پیغمبر اسلام ﷺ نے تلوار اٹھائی ہے؟ پھر کیا کبھی رسول اللہ ﷺ نے اپنے ہاتھ سے کسی کو قتل کیا ہے؟ کیا آپ کے ہاتھ سے کسی کا خون ہوا ہے؟ کبھی نہیں ہوا! البتہ غزوہ احد کے موقعہ پر آپ ﷺ تلوار لیکر صحابہؓ کے درمیان تشریف لائے اور فرمایا کہ من یاخذ هذاالسیف میری یہ تلوار کون لے گا؟ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پروانہ وار ٹوٹ پڑے یارسول اللہ ﷺ! ہمیں دے دیجئے، یارسول اللہ ﷺ! ہمیں دے دیجئے۔ فرمایا کہ ٹھہرو! یہ تلوار اس آدمی کو ملے گی جو اس کا حق ادا کرے گا، تم میں سے کون اس کے حق ادا کرنے کا وعدہ کرتا ہے، اب سب سناٹے میں رہ گئے، صحابہؓ نے پوچھا، یارسول اللہ ﷺ! اس تلوار کا حق کیا ہے؟ ایک روایت میں آتا ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس تلوار کا حق یہ ہے کہ اس سے صرف لڑنے والوں کو مارا جائے، اس سے عورتوں اور بچوں کو قتل نہ کیا جائے، اس سے بوڑھوں اور معذوروں کو قتل نہ کیا جائے، اس سے مذہبی پیشواؤں اور راہبوں کو قتل نہ کیا جائے۔

اسلام کے اصولِ جنگ کے اندر یہ باتیں ہیں کہ صرف لڑنے والے دشمنوں کو قتل کیا جائے، عورتوں اور بچوں کو قتل نہ کیا جائے۔ گونگوں کو قتل نہ کیا جائے راہبوں کو قتل نہ کیا جائے، جو عبادت خانوں میں بیٹھے ہوئے عبادت کر رہے ہوں ان کو قتل نہ کیا جائے۔

دوسری روایت میں یہ آتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ نے یہ جواب دیا کہ اس تلوار کا حق یہ ہے کہ اس سے لڑنے والوں کو اتنا مارنا اتنا مارنا کہ مارتے مارتے اور قتل کرتے کرتے تلوار ٹیڑھی ہو جائے۔ تم میں سے کون اسکا حق ادا کرے گا؟

## حضور ﷺ کی تلوار حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ نے لی

حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ آگے بڑھے اور فرمایا کہ یا رسول اللہ ﷺ! مجھے دیدیجئے: میں وعدہ کرتا ہوں کہ میں آپ کی تلوار کا حق ادا کروں گا۔ رسول اللہ ﷺ نے انہیں دے دیا۔ حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ کا واقعہ لکھا ہے کہ جب اعلانِ جنگ ہوتا تھا تو میدانِ جنگ میں سرخ جوڑا پہن لیتے تھے اور اس طریقہ سے شوخیاں اور اٹکھیلیاں کرتے ہوئے جاتے تھے، معلوم ہوتا تھا کہ آج جتنی خوشی ابو دجانہ کو ہے اتنی خوشی کسی کو عید میں بھی نہیں ہوتی ہوگی ایک مرتبہ یہ اسی طرح اٹکھیلیاں کرتے ہوئے آرہے تھے کہ حضور اکرم ﷺ نے دیکھ لیا۔ فرمایا کہ اے ابو دجانہ! عام حالات میں یہ رفتار اللہ کو پسند نہیں ہے لیکن چونکہ تم میدان جہاد میں اٹکھیلیاں کرتے ہوئے آرہے ہو اس لئے یہ ادا خدا کو پسند ہے۔ بہرحال: حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ نے وہ تلوار لیا، پھر کفار کو اتنا مارا اتنا مارا کہ واقعتہً اس تلوار کا حق ادا کردیا۔

## حضور اکرم ﷺ کے چہرہ انور کو تلوار کی چمک سے تشبیہ دینا غلط ہے

تو میں یہ عرض کررہا تھا کہ حضور اکرم ﷺ کے چہرہ انور کو دیکھ کر مُردوں میں بھی حیات کی لہر دوڑ جاتی تھی اس لئے حضورؐ کے چہرہ انور کو تلوار سے تشبیہ دینا درست نہیں ہے، پھر دوسری وجہ یہ بھی ہے کہ حضور اکرم ﷺ کے چہرہ کا نور آنکھوں کیلئے آبِ حیات ہے

جبکہ تلوار کی وہ چمک جو دھوپ میں محسوس ہوتی ہے ڈاکٹروں سے پوچھ لیجئے یہ بینائی کو کمزور کرتی ہے۔ بلکہ وہ رنگ جسے سفیدی کہتے ہیں۔ اگر آپ سے پوچھا جائے کہ سفیدی کسے کہتے ہیں تو اس کی تعریف آپ زبان سے نہیں کر سکیں گے۔ سفیدی کی چمک انسان کی بینائی کو کمزور کرتی ہے اسی لئے اگر آپ سورج کی شعاعوں کی طرف دیکھیں گے تو آنکھیں خیرہ ہو جائیں گی۔ سفید لائٹ کی طرف دیکھیں گے تو آنکھیں خیرہ ہو جائیں گی۔

**ذرا یہ بھی پڑھئے**

اسی لئے بعض ایسے ممالک والے جو آپ سے زیادہ متمدن، آپ سے زیادہ مہذب اور دنیوی ترقی میں آگے ہیں ابھی تک اپنے ملکوں میں ٹیلی ویژن (TELEVISION) کو جاری نہیں کیا ہے یہ سمجھ کر کہ اس سے ہمارے ملک کے لوگوں اور خصوصاً بچوں کی بینائی خراب ہو جائے گی، میری مراد جنوبی آفریقہ (SOUTH AFRICA) ہے، جہاں پر خالصتہً سفید فام انگریزوں کی حکومت ہے۔ اور اس زمانہ میں وہاں پر ڈچ (DUTCH) ہیں۔

**باطل کی پختہ زناری بھی دیکھ**

وہاں کی بعض اور باتیں بھی دیکھ کر بڑی خوشی ہوئی، مثلاً وہاں اتوار کے دن اور رات کو سنیما بالکل بند رہتا ہے۔ میں نے وہاں کے لوگوں سے پوچھا کہ بھائی یہ کیا بات ہے؟ ہمارے یہاں تو یہ قصہ ہے کہ جنہوں نے شاید پورے ہفتے کبھی کوئی تماشہ نہ دیکھا ہوگا وہ بھی جمعہ کے دن صبح سے لیکر شام تک اور شام سے لیکر رات گئے تک سنیما اور تماشے دیکھتے اور دکھاتے ہیں! یہاں کیا قصہ ہے کہ بالکل سناٹا ہے؟ انہوں نے کہا کہ یہاں کی حکومت نے کہا کہ آج کے دن ہماری مذہبی عبادت اور ہماری نماز کا دن ہے اس لئے آج اس قسم کی لغویات اور خرافات کی اجازت نہیں ہے۔ ہم آج کے دن اس کو روا نہیں رکھتے، اس لئے آج سنیما بند ہے۔ اور یہ کوئی نئی بات نہیں ہے، جنوبی آفریقہ کے اور لوگ بھی آپ کو مل جائینگے ان سے پوچھ لیجئے!

**یہ مسلمان ہیں جنہیں دیکھ کر ........**

اور اگر آپ یہ فریاد کریں گے کہ صاحب!

یہ کیا بات ہے کہ ہر پکچر (PICTURE) جب شروع ہوتی ہے تو جمعہ کے دن سے شروع ہوتی ہے۔ اسٹیڈیم (STADIUM) کے اندر اگر آپ کا کوئی میچ (MATCH) شروع ہوتا ہے تو جمعہ کے دن سے شروع ہوتا ہے تو آپ کی بات پر کوئی کان نہیں لگائیے گا۔ ذرا یورپ (EUROPE) کے ملکوں میں جائیے اور اس قسم کے خرافات اتوار کو شروع کر کے دیکھیے!

جسکا مطلب یہ ہے کہ وہ زندہ قومیں ہیں اور ہم اور آپ باوجود اس کے کہ اپنے آپ کو آزاد کہتے ہیں لیکن ہمارا ضمیر غلام ہے۔ ہمارا دل ودماغ غلام ہے۔ ہمارے اندر دینی حمیت نہیں رہی۔ اور آج کل تو بڑے بڑے مجتہد پیدا ہوگئے ہیں۔ اگر کسی سے کہئے کہ صاحب! آج کا دن مقدس دن ہے۔ آج عبادت کا دن ہے تو کہنے لگیں گے کہ صاحب! یہود ونصاریٰ کی طرح ہمارے یہاں رہبانیت نہیں ہے کہ آج ہم کوئی کام ہی نہ کریں۔ اور کہیں سے قرآن کریم کی یہ آیت سن لی اور کہدیا کہ قرآن کہتا ہے۔

وابتغو من فضل اللّٰہ

اللہ کا فضل اور روزی تلاش کرنے میں لگ جاؤ۔ پتہ نہیں ان لوگوں کو کس نے قرآن پڑھایا! ارے اللہ کے بندے! وابتغو من فضل اللّٰہ کو تو یاد کرلیا لیکن اسی آیت میں اس سے پہلے کی عبارت کو نہیں دیکھا۔ فرمایا کہ

فاذا قضیت الصلوٰۃ فانتشروا فی الارض وابتغو من فضل اللّٰہ

جسکا مطلب یہ ہے کہ جمعہ کا سارا دن تیاری میں لگاؤ نماز پڑھو پھر جب نماز سے فارغ ہوجاؤ تو بے شک اپنی روزی روٹی تلاش کرو۔ اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔

وابتغو من فضل اللّٰہ

"صبح آٹھ نو بجے سے شروع نہیں ہوتا۔ دس گیارہ بجے سے شروع نہیں ہوتا بلکہ شام کے چار بجے سے شروع ہوتا ہے۔

خیر! تو میں یہ عرض کر رہا تھا کہ دنیا میں ایسی قومیں بھی موجود ہیں جنھوں نے اپنے یہاں ٹیلی ویژن کی اجازت اس لئے نہیں دی کہ اس سے بچوں کی نگاہیں کمزور ہو جائیں گی، ان کے اخلاق خراب ہو جائیں گے، یورپ (EUROPE) میں بہت سی فلمیں ایسی ہیں کہ جنہیں غیر شادی شدہ بچے نہیں دیکھ سکتے۔ دراصل جو قوم یہ چاہتی ہے کہ ہماری قوم کی صحیح تربیت ہو صحیح تعلیم ہو اس قوم کے اندر زندگی کی یہ سب باتیں ہوتی ہیں اور جب کوئی شخص سمجھ لے کہ ہماری قوم جس طرح چاہے زندگی گزارے اور ساری قوم کو بھیڑ بکریوں کی طرح سمجھے تو اس کے اندر یہ جذبات واحساسات نہیں ہوتے۔

**چین کا آنکھوں دیکھا حال** ہم چین (CHINA) میں گئے کتنا بڑا ملک ہے! اور یہ بھی آپ کو معلوم ہے کہ چین دراصل افیمچیوں کا ملک تھا، افیم کھاتے تھے پڑے رہتے تھے لیکن آج اس میں کوئی شبہ نہیں کہ چین نے مادی اعتبار سے بھی ترقی کی ہے اور اخلاقی اعتبار سے بھی ترقی کی ہے، پورے ملک میں آپ کو کوئی چور نہیں ملے گا، وہ آٹھ کروڑ کا ملک نہیں ہے۔ ستر اسی کروڑ کا ملک ہے۔ میں نے وہاں چینیوں سے پوچھا کہ صاحب! آپ کے ملک میں ہمیں کوئی گرامر اسکول (GRAMMAR SCHOOL) مشنری اسکول (MISSINARY SCHOOL) سنیٹ جوزف اسکول (ST. JOSEPH SCHOOL) اور عیسائیوں کے دوسرے تبلیغی اسکول نظر نہیں آئے! کیا وجہ ہے؟ انہوں نے کہا کہ جب ہم آزاد ہوئے اور ہمیں عقل وسمجھ آئی تو ہم نے اپنے ملک سے ایک ایک کر کے تمام تبلیغی اداروں کو باہر نکال دیا۔

میں نے اپنے مکان پر شاہین بنایا تھا لیکن زمانہ چونکہ شاہینی اور عقابی کا نہیں ہے، چیل اور گدھ کا زمانہ ہے اس لئے یار لوگوں نے اسکو چیل مشہور کر دیا ورنہ میں نے نے تو شاہین بنایا تھا۔

**شاہین اور چیل میں کیا فرق ہے؟** جسکا مطلب یہ ہے کہ اس زمانہ میں لوگ

